## حکیم الامت علامہ محمد اقبالؒ کا اپنے رُوحانی مُرشد مولانا رُومؒ کو خراجِ تحسین

مے روشن ز تاکِ من فرو ریخت
خوشا مردے کہ در دامانم آویخت
نصیب از آتشے دارم کہ اوّل
سنائی از دلِ رُومیؒ برانگیخت

میری انگور کی بیل سے (خیالات سے) رُوحانی اور نُورانی شراب ٹپک پڑی۔ وہ انسان خوش نصیب ہے جو مجھ سے وابستہ ہوگیا۔ مجھے اُس آگ (عشقِ الٰہی) سے حصّہ ملا جو کہ حکیم سنائیؒ نے پہلے پہل رومیؒ کے دل میں روشن کی تھی۔

مرا یاد است از دانائے افرنگ
بسا رازے کہ از بود و عدم گفت
ولیکن با تو گویم ایں دو حرفے
کہ با من پیر مردے از عجم گفت

مجھے ایک فرنگی دانشور کے ہستی اور نیستی کے متعلق بتاتے ہُوئے بہت سے راز یاد ہیں۔ لیکن میں تجھے وہ چند باتیں بتاتا ہوں جو ایک عجمی بزرگ (مولانا رومؒ) نے مجھ سے کی تھیں۔

چو رُومیؒ در حرم دادم اذاں من
ازو آموختم اسرارِ جاں من
بہ دَورِ فتنۂ عصرِ کہن او
بہ دَورِ فتنۂ عصرِ رواں من

مَیں نے جب رُومیؒ کی طرح حرم میں اذان دی تو اُس سے مَیں نے رُوحانیت کے اسرار و رُموز سیکھے۔ جس نے پُرانے زمانے کے فتنوں کے دَور سے آج کے زمانہ کے فتنوں سے آشنا کیا۔

باز آ باز آ ہر آں چہ ہستی باز آ

تُو واپس آ ، تُو واپس آ ، تُو جو کچھ بھی ہے ، واپس آ

گر کافر و گبر و بُت پرستی باز آ

اگر تُو کافر ہے، اگر تُو آتش پرست ہے اور اگر تُو بُت پرست ہے تو بھی تُو واپس آجا

ایں درگہِ ما درگہِ نومیدی نیست

ہماری یہ درگاہ نا اُمیدی کی درگاہ نہیں ہے

صد بار اگر توبہ شکستی باز آ

اگر تُو نے سَو بار بھی توبہ توڑی ہے تو پھر بھی تُو واپس آجا

(حضرت اُبو سعید اُبو الخیر رحمۃ اللہ علیہ)


خدیجہ پبلی کیشنز

عظمت منزل خدیجہ سٹریٹ، ابدالی چوک، اسلام پورہ، لاہور

0300-4101533, 042-37153092

E-mail:azharsubhani71@gmail.com

ڈسٹری بیوٹر احمد بک کارپوریشن

اقبال روڈ راولپنڈی

فون نمبر 5558320